## (۸۱) صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم کا درود پاک

یہ درود بھی درود ابراہیمی ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے صحابہ کرام کو پڑھنے کی تلقین فرمائی ہے ایک بزرگ کا کہنا ہے کہ ان الفاظ میں درود پاک کا کثرت سے پڑھنا فاقہ، افلاس اور غربت کو دور کرتا ہے دنیا و آخرت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے حامی و ناصر ہوں گے اور آپ کی شفاعت سے یہ درود پڑھنے والا جنت میں داخل ہوگا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا

اے اللہ درود نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کے گھر والوں پر جیسا تو نے

صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

حضرت ابراہیمؑ پر درود نازل فرمایا بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْنَا مَعَهُمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى

اے اللہ ہمارے اوپر ان کے ساتھ درود نازل فرما، اے اللہ برکت نازل فرما

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى

سیدنا محمد پر اور آپ کے گھر والوں پر جیسا تو نے برکت نازل فرمائی

إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ

حضرت ابراہیم پر بیشک تو ستودہ صفات بزرگ ہے اے اللہ ہمارے اوپر

عَلَيْنَا مَعَهُمْ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَصَلَوٰتُ الْمُؤْمِنِيْنَ

ان کے ساتھ برکت نازل فرما اللہ تعالیٰ کے بکثرت درود اور

عَلٰى مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ ○

مومنین کے بکثرت درود نبی امی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوں